''قرآنی عربی سیکھیے''نامی سلسلے کی چوتھی کتاب

# الفاظ القرآن

قرآنی اسماء قرآنی افعال اور قرآنی حروف کی
جامع لغت دلچسپ عنوانات، اعداد و شمار اور
قرآنی مثالوں کے ساتھ

مفتی ابولبابہ شاہ منصور

## قرآنی الفاظ سیکھیے



السعید
AL-SAEED
PUBLICATION

# الفاظ القرآن

قرآنی اسماء قرآنی افعال اور قرآنی حروف کی جامع لغت دلچسپ عنوانات،
اعداد و شمار اور قرآنی مثالوں کے ساتھ

ترتیب جدید و تدوین
مفتی ابولبابہ شاہ منصور

السعید
AL-SAEED
PUBLICATION

# الفاظ القرآن

قرآنی اسماء قرآنی افعال اور قرآنی حروف کی جامع لغت دلچسپ عنوانات،
اعداد و شمار اور قرآنی مثالوں کے ساتھ


ترتیب جدید و تدوین ............ مفتی ابولبابہ شاہ منصور
طبع اول ......................ربیع الاول 1433ھ - 2012ء
ناشر..........................السعید:0313-9264214
پرنٹرز...........العامر پرنٹنگ پریس0321-2382266
باہتمام ............ سید محمد انظر شاہ


## کورس کی تربیت اور نصاب ملنے کے مراکز

| | |
|---|---|
| جامعۃ الرشید، احسن آباد، کراچی | 0322-2838867 |
| مدرسۃ الانور، گلشن اقبال، کراچی | 0321-2875616 |
| دار العلوم تعلیم و تربیت، حاصل پور | 0300-7853003 |
| اکادمیۃ العلوم العربیۃ، رائے ونڈ روڈ، لاہور | 0321-4184848 |
| جامعہ قادریہ حنفیہ، ملتان | 0300-6331327 |
| جامعہ فاروقیہ، شجاع آباد | 0321-7324265 |
| جامعہ زیتون، گلشن الیاس، ایبٹ آباد | 0333-5051880 |
| معہد الفقیر الاسلامی، جھنگ | 0313-9639387 |
| دار الافتاء، ڈیرہ غازی خان | 0300-7513351 |
| جامع مسجد اسامہ بن زید، ٹیپو مارکیٹ G8-2 اسلام آباد | 0336-5340788 |
| جامعہ شمس العلوم تفسیریہ، رحیم یار خان | |
| جامع مسجد بلال، فرید ٹاؤن، ساہیوال | 0321-6910186 |

ناشر

السعید
AL-SAEED
PUBLICATION

# فہرست اسماء القرآن

مقدمہ

# قرآنِ کریم کے سائے تلے

## ترقی کا مجرب نسخہ:

اس عاجز کے گزشتہ کئی سال اس احساسِ ندامت اور شرمندگی کی کیفیت کے تحت گزرے کہ قرآن کریم کی کوئی خدمت نہ ہوسکی، تو کیا بقیہ سب کچھ استدراج ہے؟ مہلت ہے؟ غیر مقبول ہے؟ ندامت اور استغفار کے ساتھ دعا اور تمنا تھی کہ قرآن کریم کی خدمت کی کوئی صورت نصیب ہوجائے۔ ''قرآنی عربی کورس'' نامی یہ عاجزانہ کاوش عزیز نونہال طلبہ اور عام برادرانِ ملت کی خدمت میں اس نیت سے پیش ہے کہ قرآن کتابِ انقلاب ہے۔ یہ پست کو بلند کرتا ہے۔ زوال پذیر کو ترقی یافتہ بناتا ہے۔ جو اس کے سایۂ عاطفت میں آجائے وہ کبھی محروم نہیں ہوسکتا۔ جو اس کی برکات سے دامن بھر لے اس کو کبھی تہی دامنی کا شکوہ نہیں رہتا۔ اس لیے اس کے لفظ کو سیکھنے اور معنی کو سمجھنے کی محنت دراصل اپنی زندگی میں روحانی انقلاب برپا کرنے، زوال کو ترقی اور پستی کو بلندی میں بدلنے کا ایسا آفاقی نسخہ ہے جو مجرّب المجرّب بھی ہے، سہل ترین بھی اور انتہائی مؤثر بھی۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو اس میں سے وافر حصہ نصیب فرمائے۔

## خوشی خوشی سے:

زبان کے دو اہم حصے ہوتے ہیں: قواعد (GRAMMER) اور ذخیرۂ الفاظ (VOCABULARY) جب ''قرآنی عربی کورس'' کی تدوین شروع ہوئی اور 60 اسباق پر مشتمل ''قواعد'' کے تین لیول تیار کیے گئے تو اس دوران قرآنی الفاظ سے واقفیت اور قرآن شریف کے مکمل ترجمے سے آگاہی کی غرض سے ''الفاظ القرآن'' آسان اور دلچسپ انداز میں تیار کرنے پر کام شروع ہوا۔ قدرتی طور پر تمام الفاظ کی طرح قرآنی الفاظ بھی تین طرح کے ہیں۔ اسم، فعل اور حرف۔ لہٰذا (تقریباً) تمام قرآنی اسماء الگ، قرآنی افعال الگ اور قرآنی حروف الگ کیے گئے۔ (حروف سے مراد ''حروفِ معانی'' ہیں نہ کہ ''حروفِ مبانی'') پھر افعال کی ترتیب وتدوین تو آسان تھی کہ اس کی انواع واقسام کے لیے ''علم الصرف'' میں اصطلاحات طے کرلی گئی ہیں۔ حروف کی ترتیب کے لیے ''علم النحو'' کی اصطلاحات سے مدد لے کر فہرست بنائی گئی۔ کسی معنی کے لیے جو حرف اکیلا آتا ہے وہ پہلے، اور جو حرف ایک سے زیادہ ہیں وہ بعد میں رکھ دیے گئے، لیکن مسئلہ اسماء کا تھا۔ اسماء کی طویل فہرست کو کس طرح ایسی مرتب شکل دی جائے کہ ایک طرف تو ان میں کوئی ربط ومعنویت پیدا ہوجائے اور دوسری طرف طالب علم کو الفاظ یاد کرنے میں مشکل نہ ہو۔ وہ ان کی معنویت اور مربوط ترتیب کے سحر میں آکر خوشی خوشی یاد کرتا چلا جائے۔ اس کے لیے مختلف دلچسپ عنوانات سوچ سوچ کر وضع کیے گئے اور تمام دستیاب ''قرآنی اسماء'' کو تین بڑے اور 70 چھوٹے ابواب میں تقسیم کردیا گیا۔ اس طرح ایک طرح سے قرآنی مفردات، قرآنی مترادفات، قرآنی متضاد الفاظ، قرآنی تشبیہات، قرآنی ضرب الامثال اور قرآنی دعاؤں وغیرہ کی چھوٹی سی لغت تیار ہوگئی ہے۔

## تصرفات کی جسارت:

چونکہ اس مجموعہ کے تیار کرتے وقت ذہن میں یہ سوچ کارفرما تھی کہ اسے بچوں، نوجوانوں اور غیر قرآنی تعلیم یافتہ افراد کے لیے تیار کیا جارہا ہے۔ اس لیے اس میں ترتیبِ لغت کے اصولوں کی پیروی کے باوجود حفظ میں آسانی اور ذہن نشینی میں سہولت کے لیے الفاظ کی ترتیب بمطابق حروفِ تہجی میں کہیں کہیں (یعنی بہت ہی کم) ایسے تغیرات یا تصرفات کی جسارت کرلی گئی ہے جو عام طور پر قوامیس یا لغات میں اختیار نہیں کیے جاتے۔ مثلاً فرشتوں کے نام والے عنوان کے تحت جبرائیل ومیکائیل اور

ہاروت و ماروت کا نام (علیٰ ہذا القیاس یاجوج ماجوج کا نام) اکٹھے دیا گیا ہے، جبکہ حروفِ تہجی کی ترتیب میں ان جوڑیوں نے الگ الگ آنا تھا۔ ہر قرآنی لفظ کی تعداد، کل استعمالات، معنی و مفہوم اور قرآنی مثال کا ترجمہ اس انداز میں دینے کی کوشش کی گئی ہے کہ ایک طرف مبتدیوں کے لیے قرآن شریف کے معنی سیکھنے اور دوسری طرف منتہیوں کے لیے قاموس و لغت کو ایک نئے انداز میں ملاحظہ کرنے کی صورت بیک وقت پیدا ہو جائے۔

## ایمان کا بیج:

یہ کتاب ایک اعتبار سے ''قرآنی عربی سیکھیے'' کورس کا سلسلہ وار حصہ ہے اور ایک اعتبار سے مستقل کتاب ہے۔ اس کی اصل غرض یہ ہے کہ قرآن کا طالب علم ''قواعدُ القرآن'' کے ساتھ ''الفاظ القرآن'' سے بھی واقف ہو جائے تو چونکہ قرآن اور انسانی دل و دماغ کے درمیان سے ناسمجھی کا حجاب ہٹا دیا جائے تو وہ اپنی تاثیر کے لیے خود راستہ بناتا ہے، اس لیے رب العزت سے قوی امید ہے کہ یہ ہماری زندگیوں کو قرآنی اور اسلامی طرزِ حیات میں ڈھالنے کی ایک عاجزانہ و خادمانہ کوشش ہوگی۔ خصوصاً جبکہ اسے حفظ کے مکاتب اور ابتدائی درجات میں عام کر دیا جائے تو بچپن سے دلوں کی فصل میں ایمان کا وہ بیج کاشت کیا جا سکتا ہے جس سے ''شجرۂ طیبہ'' جنم لیتا ہے۔ یعنی وہ مبارک اسلامی و قرآنی درخت جس کے برگ و بار ایسی ایمانی بہار لا سکتے ہیں جو ہمارے غموں کا علاج اور دکھوں کا مداوا بن جائے۔

## ایک حرف یا ایک معنی:

اس تالیف کے حوالے سے احقر سب سے پہلے اپنے ان تمام محترم اساتذۂ کرام کا ممنون احسان ہے جنہوں نے اسے قرآن شریف کا ایک حرف یا کسی ایک حرف کا معنی سکھایا۔ پھر اپنے والدین کا جنہوں نے اسے قرآن کریم کے لیے وقف کر دیا۔ پھر ان تمام حضرات کا شکر گزار ہے جنہوں نے..... مشورہ اور تجویز دینے سے لے کر عملی تعاون تک اور ابواب کے عنوانات قائم کرنے سے مثالیں تلاش کرنے تک..... اس عاجز کا ہاتھ بٹایا، تعاون کیا یا بہتری کے لیے مشورے دیے۔ خصوصاً ان احباب کا جنہوں نے قرآنی عربی کورس کے پہلے حصے ''قواعد القرآن'' پڑھائے جانے کے دوران ''الفاظ القرآن'' کی تکمیل کا مسلسل مطالبہ کیا اور اس مطالبے کو اس وقت تک ایسی طلب و محبت کے ساتھ جاری رکھا کہ اس عاجز نے اس کی تکمیل میں ہی عافیت سمجھی۔ ان کا یہ دباؤ بھرا مطالبہ ایسا احسان ہے جس کا شکریہ ادا کرنا ضروری ہے۔ کتاب کی اشاعت کے بعد اگر صاحبانِ نظر کتاب میں کوئی کمی کوتاہی پائیں یا بہتری کے لیے تجاویز دینا چاہیں، دعائے خیر کے ساتھ ان کا خیر مقدم کیا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ اس خدمت کو میرے اساتذہ اور والدین کے لیے صدقہ جاریہ بنائے اور ہم سب کو قرآن کریم کی برکات سے دنیا و آخرت میں مالا مال فرمائے۔ آمین

شاہ منصور

رمضان: ۳۳ ھ

قرآنی عربی سیکھیے

# الفاظ القرآن

(أسماء القرآن، أفعال القرآن، حروف القرآن)

پہلا حصہ

# قرآنی اسماء

مختلف قرآنی اسماء اور ان کے معانی
حروفِ تہجی کی ترتیب، تعداد اور مثالوں کے ساتھ

# قرآنی اسماء

| کل اسماء | 1160 |
|---|---|
| کل استعمالات | 14000 |
| مثال کے طور پر دی گئی آیات | 1160 |

# قرآنی اسماء

| پہلا باب | مختلف نام |
|---|---|
| دوسرا باب | انسان اور کائنات |
| تیسرا باب | متفرقات |



پڑھنے کی ترتیب ...... ...... دائیں سے بائیں

# أسماء الله عزَّ وَجَلَّ

## اللہ تعالیٰ کے بابرکت نام

مشہور اسمائے حسنیٰ کے علاوہ

أسماء الله عزَّ وَجَلَّ

کل اسماء:15

کل استعمال:69

## اللہ تعالیٰ کے بابرکت نام

مشہور اسمائے حسنیٰ کے علاوہ

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ خود سے نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | أَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ | سارے بنانے والوں سے بہتر بنانے والا | 2 | فَتَبَارَكَ اللهُ أَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ. (المؤمنون:14)<br>بڑی شان ہے اللہ کی جو سب سے بہتر بنانے والا ہے۔ |
| 2 | أَحْكَمُ الْحَاكِمِيْنَ | تمام حکمرانوں سے بڑھ کر حکمران | 2 | أَلَيْسَ اللهُ بِأَحْكَمِ الْحَاكِمِيْنَ. (التين:8)<br>کیا نہیں ہے اللہ سارے حکمرانوں سے بڑھ کر حکمران؟ |
| 3 | أَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ | سب سے بڑھ کر رحم کرنے والا | 4 | وَهُوَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ. (يوسف:64)<br>اور وہ سب سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے۔ |
| 4 | خَيْرُ الْحَاكِمِيْنَ | سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا | 3 | وَهُوَ خَيْرُ الْحَاكِمِيْنَ. (الأعراف:87)<br>اور وہی ہے سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا۔ |

أسماء الله عزَّ وَجَلَّ

کل اسماء:15

کل استعمال:69

## اللہ تعالیٰ کے بابرکت نام

مشہور اسمائے حسنیٰ کے علاوہ

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ خود سے نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 5 | خَيْرُ الرَّاحِمِيْنَ | سب سے بڑھ کر رحم فرمانے والا | 2 | وَأَنْتَ خَيْرُ الرَّاحِمِيْنَ. (المؤمنون:109)<br>اور آپ سب سے بڑھ کر رحم فرمانے والے ہیں۔ |
| 6 | خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ | سب سے بہتر رزق دینے والا | 5 | وَاللهُ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ. (الجمعة:11)<br>اور اللہ سب سے بہتر رزق دینے والا ہے۔ |
| 7 | خَيْرُ الْغَافِرِيْنَ | سب سے بہتر معاف کرنے والا | 1 | وَأَنْتَ خَيْرُ الْغَافِرِيْنَ. (الأعراف:155)<br>بے شک آپ سب سے بہتر معاف کرنے والے ہیں۔ |
| 8 | خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ | سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا | 1 | وَأَنْتَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ. (الأعراف:89)<br>اور تو ہی سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا ہے۔ |

أسماء الله عزَّ وَجَلَّ

کل اسماء:15

کل استعمال:69

## اللہ تعالیٰ کے بابرکت نام

مشہور اسمائے حسنیٰ کے علاوہ

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ خود سے نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 9 | خَيْرُ الْفَاصِلِيْنَ | سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا | 1 | وَهُوَ خَيْرُ الْفَاصِلِيْنَ. (الأنعام:57)<br>اور وہی سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا ہے۔ |
| 10 | خَيْرُ الْمَاكِرِيْنَ | سب سے بہتر تدبیر کرنے والا | 2 | وَاللهُ خَيْرُ الْمَاكِرِيْنَ. (آل عمران:54)<br>اور اللہ سب سے بہتر تدبیر کرنے والا ہے۔ |
| 11 | خَيْرُ الْمُنْزِلِيْنَ | سب سے بہتر اتارنے والا | 1 | وَأَنْتَ خَيْرُ الْمُنْزِلِيْنَ. (المؤمنون:29)۔<br>اور آپ سب سے بہتر اُتارنے والے ہیں۔ |
| 12 | خَيْرُ الْوَارِثِيْنَ | سب سے بہترین وارث | 1 | وَأَنْتَ خَيْرُ الْوَارِثِيْنَ. (الأنبياء:89)<br>اور آپ سب سے بہترین وارث ہیں۔ |

## أسماء الله عزّ وجلّ

### اللہ تعالیٰ کے بابرکت نام

مشہور اسمائے حسنیٰ کے علاوہ

کل اسماء:15 — کل استعمال:69

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ خود سے نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 13 | رَبُّ الْعَالَمِيْنَ | تمام جہانوں کا پروردگار | 42 | الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ. (الفاتحة :2)<br>تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں جو پروردگار ہے تمام جہانوں کا۔ |
| 14 | مُخْزِي الْكَافِرِيْنَ | کافروں کو رُسوا کرنے والا | 1 | وَأَنَّ اللّٰهَ مُخْزِي الْكَافِرِيْنَ. (التوبة :2)<br>اور بے شک اللہ رُسوا کرنے والا ہے کافروں کو۔ |
| 15 | وَلِيُّ الْمُؤْمِنِيْنَ | مومنوں کا کام بنانے والا | 1 | وَاللّٰهُ وَلِيُّ الْمُؤْمِنِيْنَ. (آل عمران :68)<br>اور اللہ کام بنانے والا ہے مومنوں کا۔ |

## الحمد لله

آپ نے اس سبق میں

15 نئے الفاظ سیکھے جو قرآن شریف میں

69 مرتبہ آئے ہیں

آپ ان جیسے الفاظ کو قرآنِ کریم کی آیتوں میں تلاش کر کے پوری گردان پڑھیں اور متعلقہ لفظ کا صحیح معنی صحیح اشارے کے ساتھ بتائیں

قرآن شریف میں کل تقریباً 4,500 الفاظ ہیں جو تقریباً 78,000 بار آئے ہیں

# أسماء النبی صلى الله عليه وسلم

## نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک نام ولقب

کل اسماء:12 — کل استعمال:170

### أسماء النبی ﷺ

### نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک نام اور القاب

کل اسماء:12 — کل استعمال:170

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | أَحْمَدُ | بہت زیادہ تعریف کرنے والا | 1 | وَمُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ يَّأْتِيْ مِنْ بَعْدِي اسْمُهٗ أَحْمَدُ. (الصف :6)<br>اور خوشخبری دینے والا رسول کی جو میرے بعد آئے گا جس کا نام احمد ہو گا۔ |
| 2 | بَشِيْرٌ | خوشخبری دینے والا | 9 | إِنَّا أَرْسَلْنَاكَ بِالْحَقِّ بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا. (البقرة:119)<br>بے شک ہم نے آپ کو بھیجا حق دے کر (جنت کی) خوشخبری دینے والا اور (جہنم سے) ڈرانے والا۔ |
| 3 | نَذِيْرٌ | ڈرانے والا | 43 | إِنْ هُوَ إِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ. (الأعراف:184)<br>نہیں ہے وہ مگر متنبہ کرنے والا۔ |

پڑھنے کی ترتیب ...... دائیں سے بائیں

## أسماء النبی ﷺ

### نبی اکرم ﷺ کے مبارک نام اور القاب

کل اسماء:12 — کل استعمال:170

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 4 | خَاتَمُ النَّبِيِّيْنَ | تمام نبیوں میں سے سب سے آخری نبی | 1 | وَلَكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ. (الأحزاب: 40)<br>لیکن وہ (محمد) اللہ کے رسول اور تمام نبیوں میں سے سب سے آخری نبی ہیں۔ |
| 5 | رَحْمَةٌ لِّلْعَالَمِيْنَ | سارے جہانوں کے لیے رحمت ہی رحمت | 1 | وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا رَحْمَةً لِّلْعَالَمِيْنَ. (الأنبياء: 107)<br>اور نہیں بھیجا ہم نے آپ کو مگر سراپا رحمت بنا کر سارے جہانوں کے لیے۔ |
| 6 | شَاهِدٌ | گواہی دینے والا | 39 | إِنَّا أَرْسَلْنَاكَ شَاهِدًا. (الفتح: 8)<br>(اے پیغمبر!) بے شک ہم نے بھیجا ہے تمہیں گواہی دینے والا بنا کر۔ |
| 7 | شَهِيْدٌ | گواہ | 56 | وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا. (البقرة: 143)<br>اور ہوں گے رسول تم پر گواہ۔ |

## الحمد للہ

آپ نے اس سبق میں

12 نئے الفاظ سیکھے جو قرآن شریف میں

170 مرتبہ آئے ہیں

آپ ان جیسے الفاظ کو قرآنِ کریم کی آیتوں میں تلاش کرکے پوری گردان پڑھیں اور متعلقہ لفظ کا صحیح معنی صحیح اشارے کے ساتھ بتائیں

قرآن شریف میں کل تقریباً 4,500 الفاظ ہیں جو تقریباً 78,000 بار آئے ہیں

## أسماء النبی ﷺ

### نبی اکرم ﷺ کے مبارک نام والقاب

کل اسماء:12 — کل استعمال:170

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 8 | مُدَّثِّرٌ | کپڑے میں لپٹنے والا | 1 | يَا أَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ. (المدّثر: 1)<br>اے کپڑے میں لپٹنے والے! |
| 9 | مُزَّمِّلٌ | چادر میں لپٹنے والا | 1 | يَا أَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ. (المزّمّل: 1)<br>اے چادر میں لپٹنے والے! |
| 10 | مُذَكِّرٌ | نصیحت کرنے والا | 1 | إِنَّمَا أَنْتَ مُذَكِّرٌ. (الغاشية: 21)<br>تُم تو بس نصیحت کرنے والے ہو۔ |
| 11 | مُنْذِرٌ | ڈرانے والا | 15 | قُلْ إِنَّمَا أَنَا مُنْذِرٌ. (ص: 65)<br>(اے پیغمبر!) کہہ دو: "میں تو صرف ڈرانے والا ہوں۔ |
| 12 | النَّبِيُّ الْأُمِّيُّ | اُمی نبی | 2 | الَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِيَّ الْأُمِّيَّ. (الأعراف: 157)<br>جو اتباع کریں اس رسول یعنی اُمی نبی کی۔ |

کل اسماء:26 — کل استعمال:510

# أسماء الأنبياء

## انبیائے کرام کے نام

## أسماء الأنبياء

# انبیائے کرام کے نام

کل اسماء:26 — کل استعمال:510

قرآن شریف میں چھبیس انبیائے کرام کے آئے ہیں جن میں سے چھ انبیاء* کے نام پر سورت کا نام ہے۔

| شمار | نام | لقب | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | آدَمُ | صَفِيُّ اللهِ | 25 | وَعَلَّمَ آدَمَ الْأَسْمَاءَ .(البقرة:31)<br>اور سکھا دیے (اللہ تعالیٰ) نے آدم علیہ السلام کو نام۔ |
| 2 | إِبْرَاهِيمُ * | خَلِيلُ اللهِ | 69 | وَوَصَّىٰ بِهَا إِبْرَاهِيمُ بَنِيهِ (البقرة:132)<br>اور وصیت کی اسی بات کی ابراہیم نے اپنے بیٹوں کو۔ |
| 3 | إِدْرِيسُ | نَبِيُّ اللهِ | 2 | وَاذْكُرْ فِي الْكِتَابِ إِدْرِيسَ .(مریم:56)<br>اور تذکرہ کرو اس کتاب میں ادریس کا۔ |
| 4 | إِسْحَاقُ | هِبَةُ اللهِ | 17 | وَبَشَّرْنَاهُ بِإِسْحَاقَ .(الصافات:112)<br>اور ہم نے خوشخبری دی ابراہیم کو اسحاق کی۔ |

## أسماء الأنبياء

# انبیائے کرام کے نام

کل اسماء:26 — کل استعمال:510

قرآن شریف میں چھبیس انبیائے کرام کے آئے ہیں جن میں سے چھ انبیاء* کے نام پر سورت کا نام ہے۔

| شمار | نام | لقب | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 5 | إِسْمَاعِيلُ | ذَبِيحُ اللهِ | 12 | وَاذْكُرْ فِي الْكِتَابِ إِسْمَاعِيلَ .(مریم:54)<br>اور تذکرہ کرو اس کتاب میں اسمٰعیل کا۔ |
| 6 | إِلْيَاسُ | حِكْمَةُ اللهِ | 2 | وَإِنَّ إِلْيَاسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِينَ .(الصافات:123)<br>اور یقیناً الیاس پیغمبروں میں سے تھے۔ |
| 7 | أَيُّوبُ | صَبِيرُ اللهِ | 4 | وَاذْكُرْ عَبْدَنَا أَيُّوبَ .(ص:41)<br>اور یاد کرو ہمارے بندے ایوب کو۔ |
| 8 | دَاوُودُ | خَلِيفَةُ اللهِ | 16 | وَلَقَدْ آتَيْنَا دَاوُودَ وَسُلَيْمَانَ عِلْمًا .(النمل:15)<br>اور ہم نے عطا کیا داؤد اور سلیمان کو علم۔ |

## أسماء الأنبياء

# انبیائے کرام کے نام

کل اسماء:26 — کل استعمال:510

قرآن شریف میں چھبیس انبیائے کرام کے آئے ہیں جن میں سے چھ انبیاء* کے نام پر سورت کا نام ہے

| شمار | نام | لقب | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 9 | ذُوالْكِفْلِ | ذَكِيُّ اللهِ | 2 | وَإِسْمَاعِيلَ وَإِدْرِيسَ وَذَا الْكِفْلِ كُلٌّ مِّنَ الصَّابِرِينَ .(الأنبياء:85)<br>اور (دیکھو) اسماعیل، ادریس اور ذوالکفل کو، یہ سب صبر کرنے والوں میں سے تھے۔ |
| 10 | زَكَرِيَّا | وَارِثُ اللهِ | 7 | هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهُ .(آل عمران:38)<br>اس موقع پر دعا کی زکریا نے اپنے رب سے۔ |
| 11 | سُلَيْمَانُ | تَاجُ اللهِ | 17 | فَفَهَّمْنَاهَا سُلَيْمَانَ .(الأنبياء:79)<br>چنانچہ سمجھ دی ہم نے اس فیصلہ کی سلیمان علیہ السلام کو۔ |
| 12 | شُعَيْبٌ | نَاصِحُ اللهِ | 11 | وَإِلَىٰ مَدْيَنَ أَخَاهُمْ شُعَيْبًا .(الأعراف:85)<br>اور مدین کی طرف (ہم نے بھیجا) ان کے بھائی شعیب کو۔ |

## أسماء الأنبياء

# انبیائے کرام کے نام

کل اسماء:26 — کل استعمال:510

قرآن شریف میں چھبیس انبیائے کرام کے آئے ہیں جن میں سے چھ انبیاء* کے نام پر سورت کا نام ہے۔

| شمار | نام | لقب | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 13 | صَالِحٌ | قَرِيبُ اللهِ | 9 | وَإِلَىٰ ثَمُودَ أَخَاهُمْ صَالِحًا .(الأعراف:73)<br>اور (ہم نے بھیجا) ثمود کی طرف ان کے بھائی صالح کو۔ |
| 14 | عُزَيْرٌ | نَاصِرُ اللهِ | 1 | وَقَالَتِ الْيَهُودُ عُزَيْرٌ ابْنُ اللهِ .(التوبة:30)<br>اور یہودی کہتے ہیں کہ عزیر اللہ کے بیٹے ہیں۔ |
| 15 | عِيسَىٰ | رُوحُ اللهِ | 25 | وَآتَيْنَا عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنَاتِ .(البقرة:87)<br>اور ہم نے دی عیسیٰ ابن مریم کو کھلی کھلی نشانیاں۔ |
| 16 | لُوطٌ | سَلِيمُ اللهِ | 27 | وَلُوطًا آتَيْنَاهُ حُكْمًا وَعِلْمًا .(الأنبياء:74)<br>اور لوط کو ہم نے عطا کی حکمت اور علم۔ |

## أسماء الأنبیاء

## انبیائے کرام کے نام

کل اسماء:26 | کل استعمال:510

قرآن شریف میں چھبیس انبیائے کرام کے آئے ہیں جن میں سے چھ انبیاء* کے نام پر سورت کا نام ہے۔

| شمار | نام | لقب | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 17 | مُوْسٰی | كَلِيْمُ اللهِ | 136 | وَإِذْ آتَيْنَا مُوْسَى الْكِتَابَ. (البقرة:53) اور جب دی ہم نے موسیٰ کو کتاب۔ |
| 18 | نُوْحٌ* | نَجِيُّ اللهِ | 43 | لَقَدْ أَرْسَلْنَا نُوْحًا إِلٰى قَوْمِهِ. (الأعراف:59) بے شک ہم نے بھیجا نوح کو اُن کی قوم کی طرف۔ |
| 19 | هَارُوْنُ | مُعِيْنُ اللهِ | 20 | رَبِّ مُوْسٰى وَهَارُوْنَ. (الأعراف:122) رب ہے موسیٰ اور ہارون کا۔ |
| 20 | هُوْدٌ* | عَامِرُ اللهِ | 7 | وَإِلٰى عَادٍ أَخَاهُمْ هُوْدًا. (الأعراف:65) اور (ہم نے بھیجا) عاد کی طرف ان کے بھائی ہود کو۔ |

## أسماء الأنبیاء

## انبیائے کرام کے نام

کل اسماء:26 | کل استعمال:510

قرآن شریف میں چھبیس انبیائے کرام کے آئے ہیں جن میں سے چھ انبیاء* کے نام پر سورت کا نام ہے۔

| شمار | نام | لقب | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 21 | يَحْيٰى | خَاشِعُ اللهِ | 5 | يَا يَحْيٰى خُذِ الْكِتَابَ بِقُوَّةٍ. (مریم:12) اے یحییٰ! تھام لو کتاب کو مضبوطی سے۔ |
| 22 | يَسَعٌ | ذَاكِرُ اللهِ | 2 | وَاذْكُرْ إِسْمَاعِيْلَ وَالْيَسَعَ وَذَا الْكِفْلِ. (ص:48) اور یاد کرو اسماعیل اور یسع اور ذوالکفل کو۔ |
| 23 | يَعْقُوْبُ | حَزِيْنُ اللهِ | 16 | وَوَهَبْنَا لَهُ إِسْحَاقَ وَيَعْقُوْبَ نَافِلَةً. (الأنبياء:72) اور عطا کیے ہم نے ابراہیم کو اسحاق اور یعقوب انعام کے طور پر۔ |

## أسماء الأنبیاء

## انبیائے کرام کے نام

کل اسماء:26 | کل استعمال:510

قرآن شریف میں چھبیس انبیائے کرام کے آئے ہیں جن میں سے چھ انبیاء* کے نام پر سورت کا نام ہے۔

| شمار | نام | لقب | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 24 | يُوْسُفُ* | جَمِيْلُ اللهِ | 27 | وَجَاءَ إِخْوَةُ يُوْسُفَ. (یوسف:58) اور آئے بھائی یوسف کے۔ |
| 25 | يُوْنُسُ* | سَائِحُ اللهِ | 4 | وَإِنَّ يُوْنُسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ. (الصافات:139) اور یقیناً یونس بھی پیغمبروں میں سے تھے۔ |
| 26 | مُحَمَّدٌ* | حَبِيْبُ اللهِ | 4 | مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ. (الفتح:29) محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ |

کل استعمال:4

# مُحَمَّدٌ

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ. (الفتح:29)
محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں

## انبیائے کرام کے نام یادرکھنے کا آسان طریقہ

قرآن شریف میں جن چھبیس انبیائے کرام کا تذکرہ ہے،ان کے اسمائے گرامی یاد کرنے کا آسان طریقہ یہ ہے کہ سورۃ انعام کی چار آیات 83 تا 86 میں اٹھارہ انبیائے کرام کا تذکرہ ایک ہی جگہ ہے:

وَتِلْكَ حُجَّتُنَا آتَيْنَاهَا إِبْرَاهِيمَ عَلَىٰ قَوْمِهِ، نَرْفَعُ دَرَجَاتٍ مَّن نَّشَاءُ، إِنَّ رَبَّكَ حَكِيمٌ عَلِيمٌ (83) وَوَهَبْنَا لَهُ إِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ، كُلًّا هَدَيْنَا، وَنُوحًا هَدَيْنَا مِن قَبْلُ، وَمِن ذُرِّيَّتِهِ دَاوُودَ وَسُلَيْمَانَ وَأَيُّوبَ وَيُوسُفَ وَمُوسَىٰ وَهَارُونَ، وَكَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ (84) وَزَكَرِيَّا وَيَحْيَىٰ وَعِيسَىٰ وَإِلْيَاسَ، كُلٌّ مِّنَ الصَّالِحِينَ (85) وَإِسْمَاعِيلَ وَالْيَسَعَ وَيُونُسَ وَلُوطًا، وَكُلًّا فَضَّلْنَا عَلَى الْعَالَمِينَ (86)

بقیہ آٹھ انبیاء کے نام رہ جاتے ہیں جن میں پہلے نبی حضرت آدم علیہ السلام، آخری نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ان کے علاوہ کثیر الذکر انبیاء میں سے تین حضرات ہود، صالح وشعیب علیہم السلام اور قلیل الذکر انبیاء میں سے بھی تین حضرات ادریس، حضرت عزیر، حضرت ذوالکفل علیہم السلام کا نام شامل ہے۔اس طرح ان آٹھ ناموں کو یاد کرنا بھی آسان ہوجاتا ہے۔

## أسماء الأنبياء

### جن انبیائے کرام کے نام کی صراحت نہیں

کل اسماء:3

| شمار | نام | آیت کا ترجمہ خود سے نکالنے کی کوشش کیجیے اور قواعد کا اجرا کیجیے |
|---|---|---|
| 1 | حِزْقِيل | أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ خَرَجُوا مِن دِيَارِهِمْ .(البقرۃ:243)<br>کیا تمہیں معلوم نہیں ان لوگوں (حزقیل علیہ السلام کی قوم) کا حال جو اپنے گھروں سے نکل آئے۔ |
| 2 | سَمُوْئِيل | إِذْ قَالُوا لِنَبِيٍّ لَّهُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِكًا نُّقَاتِلْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ. (البقرۃ:246)<br>جب انہوں نے کہا تھا اپنے نبی (سموئیل علیہ السلام) سے:"مقرر کردیں ہمارے لیے ایک بادشاہ ہم اللہ کے راستے میں قتال کریں گے۔" |
| 3 | يُوْشَع | وَإِذْ قَالَ مُوسَىٰ لِفَتَاهُ لَا أَبْرَحُ .(الکہف:60)<br>اور جب موسیٰ نے اپنے نوجوان (شاگرد حضرت یوشع علیہ السلام) سے کہا تھا:"میں مسلسل اپنا سفر جاری رکھوں گا۔" |

کل اسماء:6

## الحمد للہ

### آپ نے اس سبق میں

26 نئے الفاظ سیکھے جو قرآن شریف میں

510 مرتبہ آئے ہیں

آپ ان جیسے الفاظ کو قرآنِ کریم کی آیتوں میں تلاش کرکے پوری گردان پڑھیں اور متعلقہ لفظ کا صحیح معنی صحیح اشارے کے ساتھ بتائیں

قرآن شریف میں کل تقریباً **4,500** الفاظ ہیں جو تقریباً **78,000** بار آئے ہیں

کل استعمال:95

# أسماء الملائكة

## فرشتوں کے نام

## أسماء الملائكة

### فرشتوں کے نام

کل اسماء: 6

کل استعمال: 95

| شمار | قرآنی الفاظ | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|
| 1 | جِبْرِيْلُ | 3 | مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِلّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَرُسُلِهٖ وَجِبْرِيْلَ وَمِيْكٰلَ. (البقرة :98)<br>اگر کوئی شخص دشمن ہے اللہ کا، اس کے فرشتوں اور رسولوں کا اور جبرئیل اور میکائیل کا |
| 2 | مِيْكٰلُ | 1 | - |
| 3 | هَارُوْتُ | 1 | وَمَآ أُنْزِلَ عَلَى الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ. (البقرة :102)<br>اور جو نازل کیا گیا تھا دو فرشتوں ہاروت اور ماروت پر بابل شہر میں۔ |
| 4 | مَارُوْتُ | 1 | |
| 5 | مَالِكٌ<br>جہنم کا نگران فرشتہ | 1 | وَنَادَوْا يٰمٰلِكُ لِيَقْضِ عَلَيْنَا رَبُّكَ. (الزخرف:77)<br>اور جہنمی پکار کر کہیں گے: "اے مالک! ہمارا کام ہی تمام کر دے تمہارا رب!" |
| 6 | مَلَكٌ<br>ج: مَلٰٓئِكَةٌ | 88 | وَجَآءَ رَبُّكَ وَالْمَلَكُ صَفًّا صَفًّا. (الفجر :22)<br>اور آئے گا تمہارا رب اور فرشتے (میدان حشر میں) قطاریں باندھے ہوئے۔<br>تَحْمِلُهُ الْمَلٰٓئِكَةُ. (البقرة :248) |

# الحمد للہ

## آپ نے اس سبق میں

6 نئے الفاظ سیکھے جو قرآن شریف میں 95 مرتبہ آئے ہیں

آپ ان جیسے الفاظ کو قرآنِ کریم کی آیتوں میں تلاش کرکے پوری گردان پڑھیں اور متعلقہ لفظ کا صحیح معنی صحیح اشارے کے ساتھ بتائیں

**قرآن شریف میں کل تقریباً**
**4,500 الفاظ ہیں جو تقریباً 78,000 بار آئے ہیں**

کل الفاظ: 6

کل استعمال: 23

# أسماء الكعبة

## کعبہ کے نام

## الكعبة فى القرآن

### خانہ کعبہ کے نام

کل الفاظ: 6

کل استعمال: 23

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | أَوَّلُ بَيْتٍ | پہلا گھر | 1 | إِنَّ أَوَّلَ بَيْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ. (آل عمران:96)<br>بے شک پہلا گھر جو مقرر کیا گیا لوگوں کے لیے۔ |
| 2 | اَلْبَيْتُ الْعَتِيْقُ | قدیم گھر | 2 | وَلْيَطَّوَّفُوْا بِالْبَيْتِ الْعَتِيْقِ. (الحج: 29)<br>اور چاہیے وہ طواف کریں قدیم گھر کا۔ |
| 3 | اَلْمَسْجِدُ الْحَرَامُ | مسجد حرام | 15 | فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ. (البقرة:150)<br>پھیر لیں اپنا چہرہ مسجد حرام کی جانب۔ |
| 4 | اَلْكَعْبَةُ | کعبہ | 2 | هَدْيًا بٰلِغَ الْكَعْبَةِ. (المائدة:95)<br>قربانی جو پہنچائی جائے کعبہ۔ |

## الکعبۃ فی القرآن

### خانہ کعبہ کے نام

کل الفاظ: 6 | کل استعمال: 23

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | أَوَّلُ بَيْتٍ | پہلا گھر | 1 | إِنَّ أَوَّلَ بَيْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ. (آل عمران: 96)<br>بے شک پہلا گھر جو مقرر کیا گیا لوگوں کے لیے۔ |
| 2 | اَلْبَيْتُ الْعَتِيْقُ | قدیم گھر | 2 | وَلْيَطَّوَّفُوْا بِالْبَيْتِ الْعَتِيْقِ. (الحج: 29)<br>اور چاہیے وہ طواف کریں قدیم گھر کا۔ |
| 3 | اَلْمَسْجِدُ الْحَرَامُ | مسجد حرام | 15 | فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ. (البقرۃ: 150)<br>پھیر لیں اپنا چہرہ مسجد حرام کی جانب۔ |
| 4 | اَلْكَعْبَةُ | کعبہ | 2 | هَدْيًا بَالِغَ الْكَعْبَةِ. (المائدۃ: 95)<br>قربانی جو پہنچائی جائے کعبہ۔ |

## الکعبۃ فی القرآن

### خانہ کعبہ کے نام

کل الفاظ: 6 | کل استعمال: 23

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 5 | اَلْبَيْتُ الْحَرَامُ | قابل ادب و احترام گھر | 2 | وَلَا آمِّيْنَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ. (المائدۃ: 2)<br>اور نہ ہی وہ جو بیت الحرام کا قصد کرنے والے ہیں۔ |
| 6 | اَلْبَيْتُ الْمُحَرَّمُ | قابل ادب و احترام گھر | 1 | أَسْكَنْتُ مِنْ ذُرِّيَّتِيْ بِوَادٍ غَيْرِ ذِيْ زَرْعٍ عِنْدَ بَيْتِكَ الْمُحَرَّمِ. (ابراهیم: 37)<br>لا بسایا ہے میں نے اپنی اولاد کو ایسے میدان میں جو بنجر ہے، تیرے احترام والے گھر کے پاس۔ |

## الحمد للہ

**آپ نے اس سبق میں**

6 نئے الفاظ سیکھے جو قرآن شریف میں

23 مرتبہ آئے ہیں

آپ ان جیسے الفاظ کو قرآنِ کریم کی آیتوں میں تلاش کرکے پوری گردان پڑھیں اور متعلقہ لفظ کا صحیح معنی صحیح اشارے کے ساتھ بتائیں

قرآن شریف میں کل تقریباً
**4,500** الفاظ ہیں جو تقریباً **78,000** بار آئے ہیں

کل اسماء: 32 | کل استعمال: 1801

# أسماء القرآن

## قرآن کریم کے بابرکت نام

## الحمد للہ

### آپ نے اس سبق میں

**6** نئے الفاظ سیکھے جو قرآن شریف میں

**23** مرتبہ آئے ہیں

آپ ان جیسے الفاظ کو قرآنِ کریم کی آیتوں میں تلاش کرکے پوری گردان پڑھیں

اور متعلقہ لفظ کا صحیح معنی صحیح اشارے کے ساتھ بتائیں

قرآن شریف میں کل تقریباً

**4,500** الفاظ ہیں جو تقریباً **78,000** بار آئے ہیں

کل اسماء:32 | کل استعمال:1801

# أسماء القرآن

## قرآن کریم کے بابرکت نام

أسماء القرآن

## قرآن کریم کے ذاتی نام

کل اسماء:8 | کل استعمال:643

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | اَلْكِتَابُ | کتاب | 261 | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ أَنْزَلَ عَلٰى عَبْدِهِ الْكِتَابَ . (الکھف:1)<br>تمام تعریفیں اللہ کی ہیں جس نے نازل کی اپنے بندے پر کتاب۔ |
| 2 | أَمْرُ اللهِ | اللہ کا حکم | 174 | ذٰلِكَ أَمْرُ اللهِ أَنْزَلَهُ إِلَيْكُمْ .(الطلاق:5)<br>یہ اللہ کا حکم ہے جو اُس نے اُتارا تم پر۔ |
| 3 | تَنْزِيْلٌ | نازل کردہ | 15 | تَنْزِيْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ .(فصلت:2)<br>یہ کلام نازل کردہ ہے اُس ذات کی طرف سے جو سب پر مہربان، بہت مہربان ہے۔ |
| 4 | رُوْحٌ | روح | 21 | وَكَذٰلِكَ أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ رُوْحًا.(الشوری:52)<br>اور اسی طرح ہم نے بطور وحی نازل کی تمہاری طرف ایک روح۔ |

أسماء القرآن

## قرآن کریم کے ذاتی نام

کل اسماء:8 | کل استعمال:643

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 5 | قُرْآنٌ | قرآن | 70 | شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْ أُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْآنُ. (البقرۃ:185)<br>رمضان کا مہینہ وہ ہے جس میں نازل کیا گیا قرآن۔ |
| 6 | قَوْلٌ | بات | 93 | وَلَقَدْ وَصَّلْنَا لَهُمُ الْقَوْلَ. (القصص:51)<br>اور واقعہ یہ ہے کہ ہم مسلسل بھیجتے رہے اُن کے فائدے کے لیے (نصیحت کی) بات۔ |
| 7 | كَلَامُ اللهِ | اللہ کا کلام | 3 | فَأَجِرْهُ حَتّٰى يَسْمَعَ كَلَامَ اللهِ. (التوبۃ:6)<br>تو اُس کو پناہ دو یہاں تک کے وہ سن لے اللہ کا کلام۔ |
| 8 | وَحْيٌ | وحی | 6 | قُلْ إِنَّمَا أُنْذِرُكُمْ بِالْوَحْيِ .(الأنبیاء:45)<br>کہہ دو: "میں تو تمہیں ڈراتا ہوں وحی کے ذریعے"۔ |

أسماء القرآن

## قرآن کریم کے صفاتی نام

کل اسماء:10

کل استعمال:617

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | حَقٌّ | سچا بیان | 247 | اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْقَصَصُ الْحَقُّ. (آل عمران :62)<br>یقین جانو کہ یہی ہے واقعات کا سچا بیان۔ |
| 2 | حَكِيْمٌ | حکمت سے بھرا ہوا | 97 | وَاِنَّهُ فِيْٓ اُمِّ الْكِتٰبِ لَدَيْنَا لَعَلِيٌّ حَكِيْمٌ . (الزخرف :4)<br>اور حقیقت یہ ہے کہ وہ قرآن لوح محفوظ میں ہمارے پاس بڑے اونچے درجے کی حکمت سے بھری ہوئی کتاب ہے۔ |
| 3 | صِدْقٌ | سچی بات | 14 | وَالَّذِيْ جَاۗءَ بِالصِّدْقِ. (الزمر :33)<br>اور جو شخص لے کر آئے سچی بات۔ |

أسماء القرآن

## قرآن کریم کے صفاتی نام

کل اسماء:10

کل استعمال:617

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 4 | عَجَبٌ | عجیب | 5 | فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا .(الجن :1)<br>پس انہوں نے کہا بے شک ہم نے سنا ہے ایک عجیب قرآن۔ |
| 5 | عَزِيْزٌ | بڑا عزت والا | 99 | وَاِنَّهٗ لَكِتٰبٌ عَزِيْزٌ . (فصلت :41)<br>اور بے شک یہ کتاب ہے بڑی عزت والی۔ |
| 6 | عِلْمٌ | علم | 105 | وَلَىِٕنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَاۗءَهُمْ بَعْدَ مَا جَاۗءَكَ مِنَ الْعِلْمِ. (الرعد :37)<br>اور اگر آپ پیچھے چلیں اُن لوگوں کی خواہشات کے اس کے بعد کہ آپ کے پاس آچکا ہے علم۔ |

أسماء القرآن

## قرآن کریم کے صفاتی نام

کل اسماء:10

کل استعمال:617

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 7 | عَلِيٌّ | اونچے درجے والا | 11 | وَاِنَّهُ فِيْٓ اُمِّ الْكِتٰبِ لَدَيْنَا لَعَلِيٌّ حَكِيْمٌ . (الزخرف :4)<br>اور حقیقت یہ ہے کہ وہ قرآن لوح محفوظ میں ہمارے پاس بڑے اونچے درجے کی حکمت سے بھری ہوئی کتاب ہے۔ |
| 8 | كَرِيْمٌ | بڑا باوقار | 27 | اِنَّهٗ لَقُرْاٰنٌ كَرِيْمٌ .(الواقعة :77)<br>بے شک یہ قرآن ہے بڑا باوقار۔ |
| 9 | مُبٰرَكٌ | بابرکت | 8 | كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ مُبٰرَكٌ. (ص:29)<br>یہ ایک کتاب جو ہم نے نازل کی ہے تمہاری طرف بابرکت ہے۔ |
| 10 | مَجِيْدٌ | عظمت والا | 4 | وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ. (ق:1)<br>اور قسم ہے قرآن کی جو عظمت والا ہے! |

أسماء القرآن

## قرآن کریم کی صفات

کل اسماء:14

کل استعمال:541

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | بَشِيْرٌ | خوشخبری دینے والا | 9 | بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا .(فصلت :4)<br>یہ قرآن خوشخبری دینے والا بھی ہے اور ڈرانے والا بھی۔ |
| 2 | بَصَاۗىِٕرُ | بصیرتوں کا مجموعہ | 5 | هٰذَا بَصَاۗىِٕرُ لِلنَّاسِ. (الجاثیة :20)<br>یہ (قرآن) بصیرتوں کا مجموعہ ہے تمام لوگوں کے لیے۔ |
| 3 | بَلٰغٌ | پیغام | 15 | اِنَّ فِيْ هٰذَا لَبَلٰغًا لِّقَوْمٍ عٰبِدِيْنَ . (الأنبیاء :106)<br>بے شک اس (قرآن) میں پیغام ہے کسی قوم کے لیے جو عبادت گزار ہے۔ |

أسماء القرآن

## قرآن کریم کی صفات

کل اسماء:14

کل استعمال:541

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | آیت کا ترجمہ خود سے نکالنے کی کوشش کیجیے اور قواعد کا اجرا کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 4 | بَيَانٌ | واضح اعلان | 3 | هَذَا بَيَانٌ لِلنَّاسِ. (آل عمران:138)<br>یہ واضح اعلان ہے تمام لوگوں کے لیے۔ |
| 5 | تَذْكِرَةٌ | نصیحت | 9 | كَلَّا إِنَّهَا تَذْكِرَةٌ. (عبس:11)<br>ہرگز ایسا نہیں! یہ قرآن تو ایک نصیحت ہے۔ |
| 6 | ذِكْرٌ | یاد، نصیحت | 76 | إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ. (الحجر:9)<br>بے شک ہم نے ہی اتاری ہے یہ نصیحت (یعنی قرآن) اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔ |

أسماء القرآن

## قرآن کریم کی صفات

کل اسماء:14

کل استعمال:541

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 7 | رَحْمَةٌ | رحمت | 114 | وَهُدًى وَرَحْمَةٌ لِلْمُؤْمِنِينَ. (یونس:57)<br>اور (قرآن) ہدایت اور رحمت ہے مومنوں کے لیے۔ |
| 8 | شِفَاءٌ | شفا | 4 | وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِلْمُؤْمِنِينَ. (الإسراء:82)<br>اور ہم نازل کررہے ہیں وہ قرآن جو شفا اور رحمت کا سامان ہے مومنوں کے لیے۔ |
| 9 | فُرْقَانٌ | فیصلہ کر دینے والا | 7 | تَبَارَكَ الَّذِي نَزَّلَ الْفُرْقَانَ. (الفرقان:1)<br>بڑی شان ہے اُس ذات کی جس نے نازل کی (حق و باطل کا) فیصلہ کر دینے والی کتاب۔ |
| 10 | مُبِينٌ | واضح کرنے والا | 119 | تِلْكَ آيَاتُ الْكِتَابِ الْمُبِينِ. (یوسف:1)<br>یہ آیتیں ہیں اُس کتاب کی جو حق کو واضح کرنے والی ہے۔ |

أسماء القرآن

## قرآن کریم کی صفات

کل اسماء:14

کل استعمال:541

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | آیت کا ترجمہ خود سے نکالنے کی کوشش کیجیے اور قواعد کا اجرا کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 11 | مَوْعِظَةٌ | نصیحت | 9 | وَهُدًى وَمَوْعِظَةٌ لِلْمُتَّقِينَ. (آل عمران:138)<br>اور ہدایت اور نصیحت ہے پرہیزگاروں کے لیے۔ |
| 12 | نَذِيرٌ | ڈرانے والا | 43 | بَشِيرًا وَنَذِيرًا. (فصلت:4)<br>یہ قرآن خوشخبری دینے والا بھی ہے اور ڈرانے والا بھی۔ |
| 13 | نُورٌ | روشنی | 43 | فَآمِنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَالنُّورِ الَّذِي أَنْزَلْنَا. (التغابن:8)<br>لہذا ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے رسول پر اور اس روشنی پر جو ہم نے نازل کی ہے۔ |
| 14 | هُدًى | ہدایت | 85 | وَهُدًى وَبُشْرَى لِلْمُؤْمِنِينَ. (البقرة:97)<br>اور ہدایت اور خوشخبری ہے ایمان والوں کے لیے۔ |

## الحمد لله

## آپ نے اس سبق میں

نئے الفاظ **32** سیکھے جو قرآن شریف میں

**1801** مرتبہ آئے ہیں

آپ ان جیسے الفاظ کو قرآنِ کریم کی آیتوں میں تلاش کرکے پوری گردان پڑھیں اور متعلقہ لفظ کا صحیح معنی صحیح اشارے کے ساتھ بتائیں

قرآن شریف میں کل تقریباً

**4,500** الفاظ ہیں جو تقریباً **78,000** بار آئے ہیں

پڑھنے کی ترتیب ...... ...... دائیں سے بائیں

کل الفاظ:11

کل استعمال:366

# صفات الصحابة

## صحابہ کی صفات

صفات الصحابة

## صحابہ کی صفات

کل اسماء:11

کل استعمال:366

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | أَنْصَارِيٌّ<br>ج:أَنْصَارٌ | مدد کرنے والا (اہل مدینہ کا لقب) | 11 | لَقَدْ تَّابَ اللهُ عَلَى النَّبِيِّ وَالْمُهَاجِرِيْنَ وَالْأَنْصَارِ .(التوبة :117)<br>بے شک توبہ قبول کرلی اللہ تعالی نے نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) کی اور مہاجرین کی اور انصار کی۔ |
| 2 | رَاشِدٌ<br>ج:رَاشِدُوْنَ | سیدھے راستے پر | 1 | أُوْلَئِكَ هُمُ الرَّاشِدُوْنَ .(الحجرات :7)<br>وہی لوگ سیدھے راستے پر ہیں۔ |
| 3 | سَابِقٌ<br>ج:سَابِقُوْنَ | سبقت کرنے والا | 8 | وَالسَّابِقُوْنَ الْأَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ وَالْأَنْصَارِ .(التوبة:100)<br>اور سبقت کرنے والے، پہل کرنے والے مہاجرین اور انصار میں سے۔ |
| | أَوَّلُ<br>ج:أَوَّلُوْنَ | پہل کرنے والا | 62 | |

صفات الصحابة

## صحابہ کی صفات

کل اسماء:11

کل استعمال:366

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 4 | شَدِيْدٌ<br>ج:أَشِدَّاءُ | سخت | 53 | |
| 5 | رَحِيْمٌ<br>ج:رُحَمَاءُ | رحم کرنے والا، نرم خو | 116 | مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ أَشِدَّاءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ تَرَاهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا .(الفتح :29)<br>محمد اللہ کے رسول ہیں اور جو لوگ ان کے ساتھ ہیں وہ کفار کے لیے سخت، آپس میں نرم ہیں۔ آپ پائیں گے ان کو رکوع کرنے والے اور سجدہ کرنے والے۔ |
| 6 | رَاكِعٌ<br>ج:رُكَّعٌ | رکوع کرنے والا | 8 | |
| 7 | سَاجِدٌ<br>ج:سُجَّدٌ | سجدہ کرنے والا | 22 | |

صفات الصحابة

## صحابہ کی صفات

کل اسماء:11

کل استعمال:366

| شمار | قرآنی اسماء | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 8 | صَادِقٌ<br>ج:صَادِقُوْنَ | سچا | 60 | أُوْلَئِكَ هُمُ الصَّادِقُوْنَ .(الحجرات :15)<br>وہی لوگ سچے ہیں۔ |
| 9 | فَائِزٌ<br>ج:فَائِزُوْنَ | کامیاب | 4 | وَأُوْلَئِكَ هُمُ الْفَائِزُوْنَ .(التوبة :20)<br>اور وہی لوگ کامیاب ہیں۔ |
| 10 | مُفْلِحٌ<br>ج:مُفْلِحُوْنَ | کامیاب لوگ | 13 | وَأُوْلَئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ .(البقرة :5)<br>اور وہی لوگ کامیاب ہونے والے ہیں۔ |
| 11 | مُهَاجِرٌ<br>ج:مُهَاجِرِيْنَ | ہجرت کرنے والا | 8 | لِلْفُقَرَاءِ الْمُهَاجِرِيْنَ الَّذِيْنَ أُخْرِجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ .(الحشر :8)<br>ان غریب مہاجرین کے لیے جنہیں نکال دیا گیا ان کے گھروں سے۔ |

الحمد لله

آپ نے اس سبق میں

11 نئے الفاظ سیکھے جو قرآن شریف میں

366 مرتبہ آئے ہیں

آپ ان جیسے الفاظ کو قرآنِ کریم کی آیتوں میں تلاش کر کے پوری گردان پڑھیں اور متعلقہ لفظ کا صحیح معنی صحیح اشارے کے ساتھ بتائیں

قرآن شریف میں کل تقریباً

4,500 الفاظ ہیں جو تقریباً 78,000 بار آئے ہیں

أسماء الأشخاص

## قابل احترام شخصیات کے نام

کل اسماء:8 | کل استعمال:46

| شمار | قرآنی الفاظ | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|
| 1 | خِضْرٌ | — | فَوَجَدَا عَبْدًا مِّنْ عِبَادِنَا.(الکھف:65)<br>وہ دونوں ملے ایک بندے (خضر) کو ہمارے بندوں میں سے۔ |
| 2 | ذُوالْقَرْنَيْنِ | 3 | وَيَسْأَلُوْنَكَ عَنْ ذِي الْقَرْنَيْنِ . (الکھف : 83)<br>اور یہ لوگ پوچھتے ہیں تم سے ذُوالقرنین کے بارے میں۔ |
| 3 | ذُوالنُّوْنِ | 1 | وَذَا النُّوْنِ إِذْ ذَّهَبَ مُغَاضِبًا . (الأنبياء :87)<br>اور مچھلی والا (حضرت یونس علیہ السلام) جب وہ چل پڑا خفا ہو کر۔ |
| 4 | زَيْدٌ | 1 | فَلَمَّا قَضٰى زَيْدٌ مِّنْهَا وَطَرًا. (الأحزاب:37)<br>پھر جب ختم کر لیا زید نے اپنی بیوی سے تعلق۔ |
| 5 | طَالُوْتُ | 2 | إِنَّ اللهَ قَدْ بَعَثَ لَكُمْ طَالُوْتَ مَلِكًا. (البقرۃ :247)<br>اللہ نے بنا کر بھیجا ہے تمہارے لیے طالوت کو بادشاہ۔ |



کل اسماء:19 | کل استعمال:153

# أسماء الأشخاص

## مختلف شخصیات کے نام

أسماء الأشخاص

## قابل احترام شخصیات کے نام

کل اسماء:8 | کل استعمال:46

| شمار | قرآنی الفاظ | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|
| 6 | عِمْرَانُ | 3 | وَمَرْيَمَ ابْنَتَ عِمْرَانَ الَّتِيْ أَحْصَنَتْ فَرْجَهَا. (التحریم :12)<br>اور مریم بیٹی عمران کی جس نے حفاظت کی اپنی عصمت کی۔ |
| 7 | لُقْمَانُ | 2 | وَلَقَدْ آتَيْنَا لُقْمَانَ الْحِكْمَةَ. (لقمان:12)<br>اور بے شک ہم نے عطا کی لقمان کو دانائی۔ |
| 8 | مَرْيَمُ | 34 | يَامَرْيَمُ اقْنُتِيْ لِرَبِّكِ . (آل عمران :43)<br>اے مریم! تم عبادت میں لگی رہو اپنے رب کی۔ |

أسماء الأشخاص

## معتوب شخصیات کے نام

کل اسماء:11 | کل استعمال:107

| شمار | قرآنی الفاظ | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|
| 1 | آزَرُ | 1 | وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ لِأَبِيهِ آزَرَ. (الأنعام :74)<br>اور جب کہا ابراہیم نے اپنے باپ آزر سے۔ |
| 2 | إِبْلِيسُ | 11 | قَالَ يَا إِبْلِيسُ مَا لَكَ أَلَّا تَكُونَ مَعَ السَّاجِدِينَ. (الحجر :32)<br>(اللہ نے) کہا: "ابلیس! تجھے کیا ہوا کہ تو سجدہ کرنے والوں کے ساتھ شامل نہیں ہوا؟" |
| 3 | أَبُو لَهَبٍ | 1 | تَبَّتْ يَدَا أَبِي لَهَبٍ. (لهب:1)<br>برباد ہوں دونوں ہاتھ ابولہب کے۔ |
| 4 | جَالُوتُ | 3 | وَقَتَلَ دَاوُودُ جَالُوتَ. (البقرة :251)<br>اور قتل کیا داؤد نے جالوت کو۔ |
| 5 | سَامِرِيُّ | 3 | قَالَ فَمَا خَطْبُكَ يَا سَامِرِيُّ. (طه:95)<br>(موسیٰ نے) کہا: "تجھے کیا ہوا تھا؟ اے سامری!" |

# الحمد لله

## آپ نے اس سبق میں

19 نئے الفاظ سیکھے جو قرآن شریف میں

153 مرتبہ آئے ہیں

آپ ان جیسے الفاظ کو قرآنِ کریم کی آیتوں میں تلاش کرکے پوری گردان پڑھیں اور متعلقہ لفظ کا صحیح معنیٰ صحیح اشارے کے ساتھ بتائیں

قرآن شریف میں کل تقریباً 4,500 الفاظ ہیں جو تقریباً 78,000 بار آئے ہیں





أسماء الأشخاص

## معتوب شخصیات کے نام

کل اسماء:11 | کل استعمال:107

| شمار | قرآنی الفاظ | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|
| 6 | فِرْعَوْنُ | 74 | اِذْهَبْ إِلَى فِرْعَوْنَ إِنَّهُ طَغَى. (طه :24)<br>جاؤ فرعون کے پاس۔ وہ سرکشی میں حد سے نکل گیا ہے۔ |
| 7 | قَارُوْنُ | 4 | وَقَارُوْنَ وَفِرْعَوْنَ وَهَامَانَ. (العنكبوت :39)<br>اور قارون، فرعون اور ہامان (کو ہم نے ہلاک کیا)۔ |
| 8 | نَمْرُوْدُ | _ | أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِي حَاجَّ إِبْرَاهِيمَ فِي رَبِّهِ. (البقرة :258)<br>کیا آپ نے غور کیا اس شخص (نمرود) کے حال پر جس نے بحث کی ابراہیم سے اس کے رب کے بارے میں۔ |
| 9 | هَامَانُ | 6 | وَقَالَ فِرْعَوْنُ يَا هَامَانُ ابْنِ لِي صَرْحًا. (غافر :36)<br>اور کہا فرعون نے: "اے ہامان! بنادو میرے لیے ایک اونچی عمارت!" |
| 10 | يَأْجُوجُ | 2 | إِنَّ يَأْجُوجَ وَمَأْجُوجَ مُفْسِدُونَ فِي الْأَرْضِ. (الكهف :94)<br>بے شک یاجوج اور ماجوج فساد پھیلانے والے ہیں زمین میں۔ |
| 11 | مَأْجُوجُ | 2 | إِذَا فُتِحَتْ يَأْجُوجُ وَمَأْجُوجُ. (الأنبياء :96)<br>جب کھول دیا جائے گا یاجوج اور ماجوج کو۔ |

کل الفاظ: 13 | کل استعمال: 27

# الأصنام في القرآن

## بتوں کے نام

پڑھنے کی ترتیب ...... ☜ ...... دائیں سے بائیں

الأصنام فی القرآن

# بتوں کے نام

کل الفاظ: 13

کل استعمال: 27

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | بَعْلٌ | آقا<br>مالک | 3 | أَتَدْعُونَ بَعْلًا وَّتَذَرُوْنَ أَحْسَنَ الْخَالِقِيْنَ. (الصافات: 125)<br>کیا تم بعل کو پکارتے ہو اور سب سے بہتر خالق کو چھوڑ دیتے ہو؟ |
| 2 | تِمْثَالٌ<br>ج: التَّمَاثِيْلُ | مورتیاں | 2 | مَا هَٰذِهِ التَّمَاثِيْلُ الَّتِيْ أَنْتُمْ لَهَا عَاكِفُوْنَ (الأنبياء :52)<br>یہ کیا مورتیاں ہیں جن کے آگے تم جھکے ہوئے ہو؟ |
| 3 | جِبْتٌ | بت<br>جادو | 1 | يُؤْمِنُوْنَ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ. (النساء:51)<br>وہ کافر ایمان لاتے ہیں بتوں اور شیطان پر۔ |
| 4 | سُوَاعٌ | بت کا نام | 1 | وَلَا تَذَرُنَّ وَدًّا وَّلَا سُوَاعًا. (نوح:23)<br>(انہوں نے کہا): "تم ہرگز ود اور سواع کو نہ چھوڑنا۔ |
| 5 | صَنَمٌ<br>ج: أَصْنَامٌ | بت | 5 | يَعْكُفُوْنَ عَلَىٰ أَصْنَامٍ لَّهُمْ. (الأعراف:138)<br>جو لگے بیٹھے تھے اپنے چند بتوں سے۔ |

الأصنام فی القرآن

# بتوں کے نام

کل الفاظ: 13

کل استعمال: 27

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 10 | نَسْرٌ | ایک بت کا نام | 1 | وَلَا يَغُوْثَ وَيَعُوْقَ وَنَسْرًا. (نوح:23)<br>تم ہرگز نہ چھوڑنا یغوث، یعوق اور نسر کو۔ |
| 11 | وَدٌّ | ایک بت کا نام | 1 | وَلَا تَذَرُنَّ وَدًّا وَّلَا سُوَاعًا. (نوح:23)<br>تم ہرگز نہ چھوڑنا وَدّ اور سُواع کو۔ |
| 12 | يَعُوْقُ | ایک بت کا نام | 1 | وَلَا يَغُوْثَ وَيَعُوْقَ وَنَسْرًا. (نوح:23)<br>تم ہرگز نہ چھوڑنا یغوث، یعوق اور نسر کو۔ |
| 13 | يَغُوْثُ | ایک بت کا نام | 1 | وَلَا يَغُوْثَ وَيَعُوْقَ وَنَسْرًا. (نوح:23)<br>تم ہرگز نہ چھوڑنا یغوث، یعوق اور نسر کو۔ |

الأصنام فی القرآن

# بتوں کے نام

کل الفاظ: 13

کل استعمال: 27

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 6 | طَاغُوْتٌ | شیطان | 8 | وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا أَوْلِيَاؤُهُمُ الطَّاغُوْتُ. (البقرة:257)<br>اور جن لوگوں نے کفر کیا ان کے مددگار شیاطین ہیں۔ |
| 7 | عُزّٰى | بت کا نام | 1 | أَفَرَأَيْتُمُ اللَّاتَ وَالْعُزّٰى (النجم:19)<br>کیا تم نے دیکھا لات اور عزیٰ کو؟ |
| 8 | لَاتٌ | ایک بت کا نام | 1 | أَفَرَأَيْتُمُ اللَّاتَ وَالْعُزّٰى (النجم:19)<br>کیا تم نے دیکھا لات اور عزیٰ کو؟ |
| 9 | مَنَاةٌ | ایک بت کا نام | 1 | وَمَنَاةَ الثَّالِثَةَ الْأُخْرَىٰ. (النجم:20)<br>اور اس ایک اور تیسرے پر جس کا نام منات ہے۔ |

## الحمد للہ

## آپ نے اس سبق میں

## نئے الفاظ سیکھے جو قرآن شریف میں 13

## 27 مرتبہ آئے ہیں

آپ ان جیسے الفاظ کو قرآنِ کریم کی آیتوں میں تلاش کر کے پوری گردان پڑھیں اور متعلقہ لفظ کا صحیح معنی صحیح اشارے کے ساتھ بتائیں

**قرآن شریف میں کل تقریباً 4,500 الفاظ ہیں جو تقریباً 78,000 بار آئے ہیں**

کل الفاظ:15

کل استعمال:282

# الضالّون

## گمراہ لوگ

الضالّون

## گمراہ لوگ

کل الفاظ:8

کل استعمال:258

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 4 | مُشْرِكٌ<br>ج:مُشْرِكُوْنَ | مشرک | 39 | إِنَّمَا الْمُشْرِكُوْنَ نَجَسٌ.(التوبة :28)<br>درحقیقت مشرک لوگ ناپاک ہیں۔ |
| 5 | مُنَافِقٌ<br>ج:مُنَافِقُوْنَ | منافق<br>دوغلا | 32 | وَعَدَ اللّٰهُ الْمُنَافِقِيْنَ وَالْمُنَافِقَاتِ وَالْكُفَّارَ نَارَ جَهَنَّمَ.(التوبة:68)<br>وعدہ کیا ہے اللہ تعالیٰ نے منافق مردوں اور منافق عورتوں سے اور کفار سے جہنم کی آگ کا۔ |
| 6 | نَصْرَانِيٌّ<br>ج:نَصَارٰی | عیسائی | 15 | لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُوْدَ وَالنَّصَارٰى أَوْلِيَاءَ.(المائدة :51)<br>نہ بناؤ یہود و نصاریٰ کو دوست۔ |
| 7 | يَهُوْدِيٌّ<br>ج: يَهُوْدٌ | یہودی | 10 | وَلَنْ تَرْضٰى عَنْكَ الْيَهُوْدُ وَلَا النَّصَارٰى.(البقرة :120)<br>اور ہرگز نہ راضی ہوں گے آپ سے یہود و نصاریٰ۔ |

الضالّون

## گمراہ لوگ

کل الفاظ:7

کل استعمال:258

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | صَابِئٌ<br>ج:صَابِئِيْنَ | بے دین<br>ستارہ<br>پرست | 3 | إِنَّ الَّذِيْنَ آمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَادُوْا وَالنَّصَارٰى وَالصَّابِئِيْنَ.(البقرة:62)<br>بے شک وہ لوگ جو ایمان لائے اور یہودی اور عیسائی اور اور بے دین لوگ۔ |
| 2 | كَافِرٌ<br>ج: كَافِرُوْنَ | کافر | 157 | وَالْكَافِرُوْنَ هُمُ الظَّالِمُوْنَ.(البقرة : 254)<br>اور کافر لوگ ہی ظالم ہیں۔ |
| 3 | مَجُوْسِيٌّ<br>ج: مَجُوْسٌ | مجوسی | 2 | إِنَّ الَّذِيْنَ آمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَادُوْا وَالصَّابِئِيْنَ وَالنَّصَارٰى وَالْمَجُوْسَ إِنَّ اللّٰهَ يَفْصِلُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ.(الحج :17)<br>بے شک وہ لوگ جو ایمان لائے اور جو یہودی ہوئے اور بے دین لوگ اور عیسائی اور مجوسی، بے شک اللہ تعالیٰ فیصلہ فرمائیں گے ان کے درمیان قیامت کے دن۔ |

کل الفاظ:8

کل استعمال:24

# الأحزاب الثمانية

## آٹھ مخصوص گروہ

الأحزاب الثمانية

## آٹھ مخصوص گروہ

کل الفاظ:8 — کل استعمال:24

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 1 | أَصْحَابُ الْأُخْدُودِ | خندق والے | 1 | قُتِلَ أَصْحَابُ الْأُخْدُودِ. (البروج:4)<br>مارے گئے خندق (کھودنے) والے۔ |
| 2 | أَصْحَابُ الْأَيْكَةِ | جھنڈ والے | 4 | وَإِنْ كَانَ أَصْحَابُ الْأَيْكَةِ لَظَالِمِينَ. (الحجر:78)<br>اور درختوں کے جھنڈ والے ظالم لوگ تھے۔ |
| 3 | أَصْحَابُ الْجَنَّةِ | باغ والے | 14 | إِنَّا بَلَوْنَاهُمْ كَمَا بَلَوْنَا أَصْحَابَ الْجَنَّةِ. (القلم:17)<br>بے شک ہم نے آزمایا ان کو جیسے کہ ہم نے آزمایا باغ والوں کو۔ |
| 4 | أَصْحَابُ الرَّسِّ | کنویں/کان والے | 1 | وَعَادًا وَثَمُودَ وَأَصْحَابَ الرَّسِّ. (الفرقان:38)<br>اور (برباد کیا) عاد، ثمود اور کنویں والوں کو۔ |
| 5 | أَصْحَابُ السَّبْتِ | ہفتہ کے دن والے | 1 | أَوْ نَلْعَنَهُمْ كَمَا لَعَنَّا أَصْحَابَ السَّبْتِ. (النساء:47)<br>یا ہم ان پر پھٹکار ڈال دیں جیسے کہ ہم نے پھٹکار ڈالی تھی ہفتہ والوں پر۔ |

الحمد لله

آپ نے اس سبق میں

15 نئے الفاظ سیکھے جو قرآن شریف میں

282 مرتبہ آئے ہیں

آپ ان جیسے الفاظ کو قرآنِ کریم کی آیتوں میں تلاش کرکے پوری گردان پڑھیں اور متعلقہ لفظ کا صحیح معنی صحیح اشارے کے ساتھ بتائیں

قرآن شریف میں کل تقریباً

4,500 الفاظ ہیں جو تقریباً 78,000 بار آئے ہیں

الأحزاب الثمانية

## آٹھ مخصوص گروہ

کل الفاظ:8 — کل استعمال:24

| شمار | قرآنی الفاظ | معنی | تعداد | قواعد کا اجرا کیجیے اور آیت کا ترجمہ نکالنے کی کوشش کیجیے |
|---|---|---|---|---|
| 6 | أَصْحَابُ الْفِيلِ | ہاتھی والے | 1 | أَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِأَصْحَابِ الْفِيلِ؟ (الفيل:1)<br>کیا تم نے نہیں دیکھا کہ کیسا معاملہ کیا تمہارے پروردگار نے ہاتھی والوں کے ساتھ؟ |
| 7 | أَصْحَابُ الْقَرْيَةِ | بستی والے | 1 | وَاضْرِبْ لَهُمْ مَثَلًا أَصْحَابَ الْقَرْيَةِ. (يس:13)<br>اور تم بیان کرو ان کے سامنے مثال بستی والوں کی۔ |
| 8 | أَصْحَابُ الْكَهْفِ وَالرَّقِيمِ | غار اور تختی والے | 1 | أَمْ حَسِبْتَ أَنَّ أَصْحَابَ الْكَهْفِ وَالرَّقِيمِ كَانُوا مِنْ آيَاتِنَا عَجَبًا؟ (الكهف:9)<br>کیا تمہارا یہ خیال ہے کہ غار اور تختی والے لوگ تھے ہماری نشانیوں میں سے کوئی خاص چیز۔ |

کل الفاظ: 25 — کل استعمال: 713

# الأقرباء فی القرآن

## رشتے داروں کے نام

